مُکمّل

# عملیاتِ اشرفی



مولانا حکیم سیّد شاہ فخر الدّین اشرف

# مکمّل
# عملیاتِ اشرفی

ماخوذ

از بیاض قدوۃ السالکین افضل العلماء حضرت مولانا حکیم سید شاہ عبدالحیٔ اشرفی رحمۃ اللہ علیہ، سجادہ نشیں، حضرت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ

مرتبہ

مولانا حکیم سید شاہ **فخرالدین اشرف** اشرفی الجیلانی سجادہ نشیں
آستانہ عالیہ حضرت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ
درگاہ رسول پور بسکھاری شریف (کچھوچھہ) ضلع امبیڈکر نگر یو-پی

باہتمام: محمد مشاہد حسین قادری، بلیاوی

ناشر

قادری بک ڈپو، زکریا اسٹریٹ کلکتہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عرضِ ناشر



عوام کی خدمت میرا ذریعۂ معاش ہے۔
مکمل عملیاتِ اشرفی کے ذریعہ کس کی کتنی خدمت ہو سکے گی اس کا اندازہ ناظرین کریں گے۔ میں تو صرف اتنا کہوں گا کہ عامل کی تخلیق مہیا کرنے میں لوہے کے چنے چبانے پڑے ہیں۔
لہٰذا نقال سے گذارش ہے کہ کسی بھی نسخہ کی نقل کر کے فیض آباد کورٹ کے کٹہرے میں کھڑا ہونے کی زحمت نہ کریں، اور نہ ہی قیامت کے دن سرکار مخدوم اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ حاجی الحرمین عبدالرزاق نورالعین اور مرتب شیخ فخرالدین اشرف اشرفی کے رو برو بصورت مجرم کھڑے ہوں

ناشر
**محمد مشاہد حسین قادری**
مالک اعجاز بکڈپو ۲۔ زکریا اسٹریٹ، کلکتہ

اگر اس کتاب میں کوئی غلطی یا خامی پائیں تو براہ کرم صاحبِ مصنف کو آگاہ کر دیں تاکہ دوسری اشاعت میں تصحیح ہو سکے





# فہرست مضامین

| مضامین | صفحہ | مضامین | صفحہ |
| --- | --- | --- | --- |
|  |



# پیش لفظ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ اَجْمَعِیْن بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔ اما بعد۔ حضرت مولانا حکیم سید شاہ عبدالحی اشرف سجادہ نشین درگاہ کچھوچھہ شریف اپنے دور کے ایک جید عالم شاعر اور صاحبِ تصانیفِ کثیرہ تھے۔ آپ نے اپنے دور میں بہت سی کتابیں لکھیں اور ترجمے بھی کئے۔ ان میں عملیات کا یہ مجرب نسخہ بھی شامل ہے۔

میں نے حضرت سجادہ نشین کی اسی بیاض سے کچھ نسخہ جات اور دعاؤں کا انتخاب کیا ہے جسے حضرت مولانا اپنے مریدوں کو پڑھنے کے لئے اور تعویذ کی شکل میں لکھ دیا کرتے تھے اور لوگ اس سے فائدہ حاصل کیا کرتے تھے۔ اسکے شائع کرنیکا مقصد یہ ہیکہ زیادہ سے زیادہ لوگ فائدہ حاصل کرسکیں۔

عملیاتِ اشرفی بفضلہ تعالیٰ عوام میں بیحد مقبول ہوتی تھی اور اب مزید نظر ثانی و اضافہ کیساتھ شائع کی جارہی ہے۔ اسمیں اوراد و وظائف طریقہ عملیات وسلسلہ اشرفیہ کے دیگر مجرب دعاؤں کو بھی شامل کیا گیا ہے تاکہ خواص و عوام زیادہ سے زیادہ فائدہ حاصل کرسکیں اور اپنے ذہن و قلوب کو روشن کریں۔

واللہ اعلم بما فی الغیوب ومطلع علیٰ ما فی السرائر

بندۂ ناچیز سید شاہ فخرالدین اشرف

## مقدمہ

# اَللّٰہُ اَکْبَر

اَلحمدُ للّٰہِ رَبِّ العَالمین وَالصّلوٰۃ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیّدِ المرسلین خاتم النَّبِیّیْنَ سیّدنا مَولانا محمد وّ اٰلہٖ وصحبہٖ مُتَکاثِرًا ومتوالیًا وّسَرمدًا۔

روحانی قوتوں سے کام لینا۔ رُوحانی اعمال تیار کرنا تکلیف کے لئے تعویذات جھاڑ پھونک کا نظریہ زمانہ قدیم سے ہر قوم میں رائج ہے۔ آج جبکہ سائنس کا دور اپنی تمام تر جلوہ سامانیوں کے ساتھ موجود ہے۔ اور اس سے متاثر ہو کر بے شمار لوگ ان تعویذات۔ دم وغیرہ کے خلاف ہیں۔ لیکن بے شمار لوگ ایسے ہیں جو ان کو تسلیم کرتے ہیں۔ اور ان سے کام لیتے ہیں۔ لیکن تجربہ یہ کہتا ہے کہ مہذب لوگوں میں اس قوت کو تسلیم کرنے کی ضرورت جو پہلے تھی وہ اب بھی موجود ہے۔

بوقت ضرورت اعمال اختیار کرنا اور نقوش لکھنا جائز کام ہے۔ نظر بد سے بچنے کے لئے حضور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت حسن اور حسین کے گلوں میں تعویذ ڈالا کرتے تھے۔ حدیث شریف کا مطالعہ کریں تو دُعائیں، درود اور وظائف کا عظیم ذخیرہ مختلف امراض و تکالیف کیلئے پائینگے۔ حضرت ابو الحسن شاذلی نے اپنی کتاب فوائد قرآنیہ میں لکھا ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم کو کوئی مصیبت درپیش ہو تو



حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْل پڑھا کرو۔ عبداللہ بن بریدہ نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ نے فرمایا جو شخص دس کلمات صبح کی نماز کے بعد ہمیشہ ورد رکھے تو اس کی دس حاجتیں روا ہوں۔ حضرت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر سمنانی نے اپنی کتاب "ارشاد الاخوان" میں تحریر فرمایا ہے۔ کہ جس شخص نے دُعاؤں کے پڑھنے میں مداومت اختیار کی تو گویا وہ عبادت میں مشائخ سلف و پیران چشت یعنی شیخ مودود چشتی اور شیخ فرید الدین گنج شکر شیخ نظام الدین اولیاء۔ اور شیخ علاؤ الحق طاب اللہ ثراہم وجعل الجنۃ مثواہم کی موافقت کرنے والا ہوگا۔

انحطاط کے اس دور میں جبکہ ہر طرف پیسہ کا رجحان بڑھ رہا ہے جس سے تمام تر دماغی بیماریاں جنم لے رہی ہیں ان میں بلیڈ پریشر۔ شوگر، دماغی بیماریاں ہارٹ اٹیک وغیرہ شامل ہیں ان سے بچنے کیلئے اللہ پر یقین اعمال و تعویذات اور بزرگانِ دین کے مزارات پر حاضری بہت ہی مجرب ثابت ہوئی ہے۔ اور لوگوں کو ذہنی تناؤ سے نجات دلاتی ہے۔ چونکہ لوگوں کے پاس وقت کی کمی ہے انسانی کام دتنگیٔ وقت کی اس رفتار کو مدنظر رکھ کر روحانی اعمال میں بھی ایسے طریقوں کے ظاہر کرنے کی ضرورت ہے جس میں وقت کم صرف ہو۔ قوت زیادہ ہو اور سائنسی نظریہ سے بھی وہ درست ہوں اور ہر شخص جب چاہے اپنی ضرورت کے مطابق ان سے کام لے سکے۔ دھوکہ باز اور جاہل نام نہاد عاملوں سے محفوظ رہکر مقصد حاصل کرسکے اور اس چکر سے نکل سکے۔

وَمَا توفیقی اِلَّا باللّٰہِ

شاہ سید فخر الدین اشرف

## حضرت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر سمنانی

چونکہ اس کتاب کے رہبرِ اعظم غوث العالم امیر کبیر تارک السلطنت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر سمنانی قدس سرہٗ العزیز ہیں اس وجہ سے سب سے پہلے آپ کا تذکرہ ایک مستحسن اقدام ہوگا اور باعث خیر و برکت بھی۔

پانچویں صدی ہجری سے علماء و مشائخ پوری دنیا سے ہندوستان کی طرف آنا شروع ہوئے۔ اُن کا مقصد ہندستان میں اسلام کی تبلیغ شریعت اور طریقت کی تعلیم دینا تھا۔ ان بزرگوں میں حضرت مخدوم سید اشرف جہانگیر سمنانی کا نام سرِ فہرست ہے۔ آپ سمنان (ایران) سے بحکم سرورِ انبیاء حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہندستان آئے اور اپنے تبلیغی مشن سے ہزاروں گم کردہ راہوں، صاحبانِ سبحہ و زنّار اور بدعقیدوں کو ایمان کی ابدی دولت سے سرفراز کیا اور ان کو نجات کی یقینی ضمانت دی آج بھی آپ کا مرقد مبارک مرجعِ خلائق ہے جہاں پر ہزاروں ذہنی بیماریوں سے پریشان، آسیبی امراض سے عاجز، جسمانی اعتبار سے نحیف و نزار، افرادِ شفا حاصل کرتے ہیں اور جن کا قلب بیمار ہو وہ اپنے قلب کو آپ کے روحانی تصرف سے منور کرتے ہیں۔ مؤرخین نے ان الفاظ میں آپ کی تعریف کی ہے۔



"آپ یگانۂ روزگار تھے۔ شان رفیع ہمت بلند کرامات وافر کے مالک تھے۔ سلطان المشائخ کے بعد مشیخیت اور ہدایت کے سلسلہ کو آپ نے از سرِ نو زندہ کیا۔ حقائق کے بیان میں آپ کلامِ الٰہی احادیث نبوی اقوال مرتضوی اور اصحاب کرام کے ترجمان تھے۔ آپ حضرت شیخ علاء الحق والدین بنگالی قدس سرہٗ کے مرید و خلیفہ تھے۔"[1]

"کشف و کرامات منازل مقامات کے آپ مالک تھے۔ آپ کے بیان سے عرفان کا آبِ حیات بنتا تھا۔ آپ کے دل سے شوقِ محبت کے شعلے اٹھتے تھے۔"[2]

"لوگ آپ کو سید جہانگیر کہا کرتے تھے۔ آپ صاحبِ کرامات و تصرف اور بڑے کامل ولی اللہ تھے۔ آپ سید علی ہمدانی کے رفیقِ سفر رہے تھے بالآخر ہندوستان آکر شیخ علاء الدین کے مرید ہوئے۔ مرید ہونے سے قبل ہی آپ کشف و کرامات کے مقامِ علیا حاصل کر چکے تھے۔ حقائق اور توحید کے بارے میں آپ بڑی بلند باتیں بیان فرمایا کرتے تھے"[3]

ملک محمد جامعی فرماتے ہیں۔ " بہ یقین اُمتِ محمدی صلی اللہ علیہ وسلم دو کس بہ سبب ترک سلطنت بر جمیع اولیاء اللہ فضیلت دارند حضرت سلطان العارفین ابراہیم بن ادہم و سلطان سید اشرف جہانگیر

---

۱ مراۃ الاسرار تصنیف حضرت عبد الرحمٰن چشتی
۲ اذکار ابرار لاہور ص ۱۳۵
۳ اخبار الاخیار مصنف شیخ عبد الحق محدث دہلوی

سمنان کچھوچھوی قدس سرہ العزیز

حضرت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر سمنانی ۷۰۰ ہجری میں سمنان (ایران) میں پیدا ہوئے آپ کے والد کا نام سلطان ابراہیم تھا وہ سمنان کے سلطان (بادشاہ) تھے جو ایک کامل ولی اللہ تھے۔ ۷ سال کی عمر میں آپ نے قرآن حفظ کیا۔ ۱۴ سال کی عمر شریف میں تمام علوم دینی میں فارغ التحصیل ہوئے ۱۷ سال کی عمر میں اپنے والد محترم کی وفات کے بعد تخت حکومت پر متمکن ہوئے اور ۱۰ سال تک حکومت کی۔ ۲۷ سال کی عمر میں حضرت خضر علیہ السلام کی بشارت پر حکومت ترک کردی۔ والدہ ماجدہ سے اجازت حاصل کر کے ہندوستان کی طرف سفر کیا اور اس زمانہ کے چند اکابرین روزگار سے ملاقات کرتے ہوئے وارد پنڈوہ شریف ہوئے اور شیخ علاء الحق والدین کے دست حق پرست پر بیعت ہوئے۔ خلافت سے سرفراز ہوئے خواجگان چشت کے تبرکات حاصل کئے۔ ۳۰ سال تک دنیا کے مختلف حصوں کی سیاحت فرمائی۔ ۱۴ خانوادوں کے اکابر اولیاء اللہ سے خلافت و خرقہ حاصل فرمایا اور مرتبۂ غوثیت پر فائز ہوئے۔ کچھوچھہ شریف کو اپنا مستقر بنایا جو نواح اجودھیا ضلع فیض آباد میں ہے۔ ۸۰۸ھ میں جوار قدس کو راہی ہوئے ؎

## علمی خدمات

حضرت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ ایک متبحر عالم تھے۔ آپکی علمی خدمات کچھ موجود ہیں اور کچھ ناپید نزہۃ الخواطر جلد ثالث میں ۲۹ کتابوں کا نام آپ کے نام کے ساتھ ذکر ہے۔ چند کتابوں کے

؎ تفصیل کے لئے لطائف اشرفی کا مطالعہ کریں۔



نام مندرجہ ذیل ہیں؎۔ تفسیر قرآن          فصوص الحکم کی شرح خود حضرت کا ایک دیوان اشرف الکلام مرأۃ الحقائق کنز الدقائق تصانیف میں مختصر رسائل بھی ہیں اور ضخیم کتابیں بھی۔

## مکتوبات گرامی

:۔ مکتوبات کا یہ مجموعہ جناب سید شاہ فخر الدین اشرف متولی و سجادہ نشین کے ذاتی ذخیرہ میں موجود ہے۔ پورا مجموعہ مع مقدمات و مکتوبات کے مرتب کے گراں قدر اضافات پر مشتمل ہے۔ مقدمہ سے یہ حیثیت آشکار ہوتی ہے کہ ترتیب و تدوین کا کام دو اصحاب کے ہاتھوں پایۂ تکمیل کو پہنچا ہے۔ اس کے جامع اول حضرت نظام یمنی جو حضرت کے مرید و خلیفہ تھے اور جامع ثانی حضرت حاجی عبدالرزاق نور العین رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ اس کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کے بعد جو قطعہ تاریخ کہا گیا ہے اس کا آخری شعر اس طرح ہے۔

چوں مکتوبات ثانی یافت ترکیب
پے تاریخ مکتوبات آمد ۸۶۹ ہجری

مخدوم صاحب کے خطوط کا مطالعہ تصوف اور تعلق مع اللہ کو بہتر طور پر سمجھنے کے لئے ایک نعمت غیر مترقبہ ہے۔ اسمیں صوفی کے قلب کا سوز و گداز بھی ملتا ہے اور تحقیق و تدقیق کی چاشنی بھی۔

## لطائف اشرفی

:۔ لطائف اشرفی حضرت مخدوم صاحب کے

؎ اشرف سمنانی شخصیت اور افکار میں آپکی مکمل کتابوں کی فہرست ہے۔

ارشادات ملفوظات کا مجموعہ ہے۔ جو آپ کے مرید خاص حضرت شیخ نظام یمنی نے نویں صدی ہجری میں قلم بند کئے تھے وہ اس طرح کہ جو ارشادات آپ کی زبان مبارکہ سے نکلتے تھے وہ اس کو لکھ لیتے تھے بعد میں اس کی نظر ثانی حضرت مخدوم صاحب خود فرماتے تھے۔ یہ تصنیف طبقۂ صوفیاء میں ایک خاص اہمیت کی حامل ہے۔ اور فارسی انشاء پردازی کا بہترین نمونہ ہے۔

**خدمات اردو ادب:-** آپ نے اردو ادب کیلئے بھی گراں قدر سرمایہ چھوڑا ہے۔ اردو ادب کے ناقدین اور مؤرخین نے آپ کے رسالہ "اخلاق و تصوف" کو شمالی ہند کا اردو ادب کا سب سے پہلا رسالہ تسلیم کیا ہے۔

اس کے علاوہ آپ نے فارسی میں اشعار بھی کہے ہیں۔ آپ کی وفات ۲۸ محرم الحرام ۸۰۸ھ میں ہوئی۔ آپ کا مرقد مبارک آج بھی حصول فیض و برکت کا سرچشمہ ہے۔ تمام بلائیں آسیبی امراض اور جادو سحر کے دفعیہ کیلئے اکسیر ہے۔

**سیّد شاہ فخر الدین اشرف**

اشرفی الجیلانی سجادہ نشین آستانہ مخدوم سید اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ



# اشرف الدقائق حضرت حاجی عبد الرزاق نور العین رحمۃ اللہ علیہ

اشرف الدقائق حضرت نور العین کا شمار اکابرین روزگار میں ہوتا ہے۔ آپ حضرت مخدوم سمنانی کے فرزند معنوی اور قریبی بھانجے تھے۔ آپ نے حضرت مخدوم سمنانی کے رشد و ہدایت کے چراغ کی لَو تیز کی اور اسکی روشنی سے سارے عالم کو منور کر دیا۔ ان کی روشن کی ہوئی قندیل سے آج بھی صاحبان معرفت اپنے قلوب کو مجلّٰی کر رہے ہیں۔

آپ حضرت مخدوم سمنانی کی خالہ زاد بہن کے فرزند تھے۔ پدر بزرگوار کا نام سید عبد الغفور گیلانی تھا۔ جو خانوادہ غوث پاک سے تعلق رکھتے تھے حضرت مخدوم صاحب جب عراق تشریف لے گئے تو وہاں آپ کی ملاقات عبد الغفور گیلانی سے ہوئی اور وہیں آپ نے حضرت نور العین کو اپنی فرزندی میں قبول کر لیا اور اپنے ساتھ ہندوستان لے آئے۔ آپ کی تعلیم و تربیت میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ حضرت سید اشرف فرماتے ہیں میرے اور اس کے درمیان جو قربت ہے اسکی شرح محال ہے۔ آپ حضرت نور العین سے بڑی محبت اور الفت فرماتے تھے۔ فرماتے ہیں:-

"چہ نور دیدہ ایم از نور دیدہ بکہ نور دیدہ باشد"

نور دیدہ میں نے اپنی آنکھوں سے کیا نور دیکھا ہے جو میری آنکھوں کا نور بن گیا۔

حضرت نورالعین بارہ سال کی عمر میں حضرت مخدوم کی بارگاہ میں آئے آپ کے روحانی فیوض وبرکات سے اپنے قلب کو اڑسٹھ ۶۸ سال تک مجلّٰی کیا آپ نے حضرت مخدوم کے اقوال وافکار وروحانی تصرفات کے آب حیواں سے اپنے قلب کی آبیاری کی۔ ایک جگہ حضرت مخدوم صاحب فرماتے ہیں کہ "میں نے اپنے آپ کو مکمل طور پر تجھ پر نثار کیا اور تجھ سے کوئی خیر دریغ نہیں کی" اور جب حضرت مخدوم صاحب سفر آخرت کی طرف کوچ فرمانے لگے تو آپ کو اپنا جانشین وخلیفہ مقرر کیا۔

ایک جگہ فرماتے ہیں کہ "اگر فرزندان نورالعین قانع رہیں گے تو میں حیات وممات میں انکی مدد کروں گا"

حضرت مخدوم صاحب کے بعد حضرت نورالعین کی اولادوں سے آپکا خاندان روشن ہے۔ حضرت نورالعین کے پانچ فرزند ہوئے جو سعادت وبزرگی میں یگانہ روزگار تھے جو آگے چلکر نورانیت میں مثل چراغ اور لطائف میں مثل قندیل بنے۔ سجادگی کا سلسلہ حضرت شاہ حسین سے چلا جو آپ کے دوسرے صاحبزادے تھے۔ چنانچہ آج بھی مسند سجادگی پر آپ کی اولاد متمکن ہے اور اس وقت حضرت مولانا سید شاہ فخر الدین اشرف انیسویں سجادہ نشین ہیں جنکی برکت سے ایک جہان فیضیاب ہو رہا ہے۔

از:-

سید مظہر الدین اشرف ایم اے علیگ



# مختصر سوانح قدوۃ السالکین حضرت مولانا شاہ سید عبدالحی اشرف سجادہ نشین علیہ رحمۃ اللہ

سلسلۂ اشرفیہ کی شاخیں یوں تو متعدد صوبوں اور شہروں میں موجود ہیں لیکن مرکزی حیثیت دو قصبات کو حاصل ہے۔ بسکھاری اور درگاہ رسول پور، جو بیرونی ممالک میں کچھوچھہ شریف کے نام سے مشہور ہے۔ ان قصبات کو حضرت سید اشرف جہانگیر سمنانی قدس سرہٗ کے قدم مبارک سے افتخار حاصل ہونے کے ساتھ ہی آپکے خاندان کے وحید العصر علماء، صوفیاء، پیران طریقت فقہا کے ممتاز طبقہ کا مولد ومسکن ہونے کی وجہ سے تاریخی اہمیت بھی حاصل ہے آسودگان خاک روح آباد دنیائے حسن وسلوک وصفا کے روشن مینار رہے تھے۔

برصغیر کی تہذیب وثقافت کی تاریخ ہو یا علوم وفنون کا تذکرہ، تزکیہ باطن کے بزرگوں کی فہرست ہو یا مشاہیر روزگار کے صحیفے، ہر جگہ اس خاندان کے لوگوں نے اپنے انمٹ نقوش رقم کئے ہیں۔ خاندان اشرفیہ کے افراد کا نسبی تعلق حضرت حاجی عبدالرزاق نورالعین سے ہے جو حضرت مخدوم سید اشرف جہانگیر کے خالاتی بھانجے اور فرزند معنوی تھے۔ جن کا شجرہ نسب حضور غوث الاعظم محی الدین عبدالقادر جیلانی سے ملتا ہے۔

حضرت مخدوم سید اشرف جہانگیر نے دوران سفر عراق آپ کو اپنی فرزندی میں قبول کیا تھا۔ انکی تربیت میں کوئی دقیقہ فرو گذاشت نہیں کیا۔ آپ کو نورالعین کا خطاب بھی عطا فرمایا۔ حضرت حاجی عبدالرزاق نورالعین معرفت حق کے اعلیٰ درجہ پر فائز تھے حضرت مخدوم سمنانی کی تربیت میں ان کے علوم مرتبت کی دلیل ہے۔

حضرت نورالحق کے پانچ صاحبزادے ہوئے جو عظمت وبزرگی کے اعلیٰ زیور سے آراستہ تھے۔ حضرت کے دوسرے صاحبزادے سید شاہ حسین قتال کو سجادگی کا منصب اور روضۂ متبرکہ کی دیکھ بھال سے نوازا گیا۔ میراۃ الاسرار کے مصنف شیخ عبدالرحمن چشتی رقم طراز ہیں۔

"حضرت سید عبدالرزاق کی وفات کے بعد میر سید حسین اپنے والد کے قائمقام ہوئے چنانچہ انہیں کے فرزند آستانہ مبارکہ کے سجادہ ہیں"

دوسری جگہ فرماتے ہیں: "میر سید حسین کی اولاد میں اکثر صاحبان کمال ظاہر ہوئے۔ اسکی تفصیل کہاں تک لکھوں"۔

بقول حضرت شیخ عبدالرحمٰن چشتی مصنف مراۃ الاسرار اور شاہ وجیہہ الدین امیٹھوی مصنف تاریخ بحر ذخار کے "میر سید حسین کی اولادوں میں صاحب کمال لوگ گذرے ہیں۔

فضائل و کمالات کی ایسی ہی جامع شخصیت میں حضرت مولانا سید شاہ عبدالحئی اشرف سجادہ نشین رحمۃ اللہ علیہ بھی تھے جو مرشد کامل، بیرِ طریقت، جامع شریعت و طریقت اور طبیب حاذق تھے۔ اطبائے قدیم کی روایات و عظمت کا بیمثال نمونہ تھے۔ شعر و شاعری سے بھی آپکو لگاؤ تھا۔ ہوش تخلص کرتے تھے۔ رمضان المبارک کی ایک شب حضور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے جمال انور کی زیارت سے مستفیض ہوئے تو عالم خواب میں نعت کا یہ شعر کہا۔

مجھے ہوش نعت کا اذن بھی جو ہوا تو عالمِ خواب میں
شبِ مغفرت کی نوازشوں میں شریکِ ماہ صیام تھا
۱۹۳۴ء

آپ حضرت مولانا وجیہہ الدین اشرف سجادہ نشین درگاہ حضرت مخدوم صاحب کے فرزند ارجمند تھے۔ ابتدائی تعلیم گھر پر ہی حاصل کی اس کے بعد عربی ادب کی تعلیم کیلئے ٹانڈہ تشریف لیگئے پھر کچھ دن فرنگی محل کے مدرسے میں مزید علم عقلیہ اور نقلیہ کی قدیم و جدید کتابوں کا مطالعہ کیا اور دسترس حاصل کی۔ وہاں سے آنے کے بعد اپنے والد کے ساتھ رہکر تصوف و سلوک کی تعلیم حاصل کی۔ والد کے ساتھ چند عرصہ رہ کر حکمت کی مزید تعلیم کیلئے حیدرآباد تشریف لے گئے۔ وہاں سے واپس آنے کے بعد اپنے والد کے ساتھ مطب میں وقت دینے لگے۔ والد کے پیش نظر جو علمی و مذہبی کام تھے ان میں حصہ لینے لگے اور انکی تکمیل کی۔

۱۹۳۶ء میں اپنے والد ماجد و پیر و مرشد حضرت مولانا وجیہہ الدین اشرف قدس سرہٗ کی وفات کے بعد اکابرین و مشائخ کی موجودگی میں منصب سجادگی پر متمکن ہوئے اور بیس سال تک اس منصب پر فائز رہے اور اپنے روحانی فیوض و برکات سے مریدین و متوسلین کو نوازتے رہے ۱۹۷۸ء میں بمقام بنارس میں ہزاروں سوگواروں کو روتا چھوڑ کر مالک حقیقی سے جا ملے۔ حضرت کا جسد خاکی لبکھاری لایا گیا۔ آپ حضور مخدوم سمنانی کے روضۂ پرانوار کے سامنے آرام فرما ہیں۔



حضرت مولانا کی شخصیت بڑی جامع تھی، ان کے افکار و خیالات نہایت بلند تھے۔ ان کے کاموں کا دائرہ بہت وسیع تھا، طبعاً نہایت خاموش، گوشہ نشین، قانع اور شہرت و نمود سے بے نیاز تھے۔ تصنیفی قابلیت میں امتیازی شان رکھتے تھے۔ آپ نے کئی کتابیں تصنیف کیں اور کئی تراجم بھی کئے جن میں ترجمہ لطائف اشرفی (۵ لطائف) ترجمہ مکتوبات اشرف، (۵ مکتوب) رہنمائے زائرین، ترجمہ مکتوبات امام غزالی، عملیات اشرفی اور اوراد اشرفی وغیرہ شامل ہیں۔ علم حکمت سے متعلق آپ کے بہت سے مضامین مشہور طبی رسالہ "الحکیم لاہور" میں شائع ہوئے ہیں۔ آپکی نعتیہ شاعری عشق رسول کا کامل نمونہ ہے۔ اسمیں سوز و گداز، عشق اور تڑپ ہے۔ حضرت مولانا کو جس نے قریب سے دیکھا ہے شاغل خلوت و جلوت سے واقف ہے وہ آج بھی کہتا ہے کہ آپ خلق محمدی کی جیتی جاگتی تصویر تھے۔ بقول ڈاکٹر آفاق فاخری

"سید عبدالحئی اشرف ایسی پاک طینت اور بزرگ ہستی تھی، جس نے اپنے اخلاق حسنہ اعمال صالح اور پرکشش اور جاذب شخصیت سے ہر مکتبہ فکر کے لوگوں کو اپنا گرویدہ بنا رکھا تھا کسی نے کہا ہے کہ جس کی تعریف باہر والے کریں وہ عظیم ہے اور جسکی تعریف گھر والے کریں وہ عظیم تر ہے۔ حضرت مولانا امام الدین قادری خطیب جامع مسجد لبکھاری فرماتے ہیں۔

"حضرت کی ذات گرامی ایسے صوفی باصفا کی تھی جو متصف بصفات کریمہ تھی۔ آپ قناعت و توکل صبر و استغنا کے پیکر تھے۔ وہ ایک قلب درد آشنا رکھتے تھے۔ عشق رسول ان کا مقصد زندگی تھا۔ حضرت مولانا کا عہد مبارک ختم ہو چکا ہے، انوار سلوک و عرفان کا سلسلہ آپ کے صاحبزادے سید شاہ فخرالدین اشرف سجادہ نشین درگاہ کچھوچھہ شریف کی ذات بابرکات سے قائم ہے۔ اللہ ان کے فیوض و برکات کو عام کرے اور حضرت مولانا کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین وما توفیقی الا باللہ

از سید شاہ مظہر الدین اشرف ایم اے علیگ ۲۶ رجنوری ۱۹۹۰ء

**مراجعت**:۔ مراۃ الاسرار۔ از عبدالرحمٰن چشتی رحمۃ اللہ علیہ بحر ذخار۔ شاہ وجیہہ الدین امیٹھوی۔ حضرت مولانا عبدالحئی اشرف کی نعتیہ شاعری۔ از ڈاکٹر محمد آفاق فاخری مطبوعہ قومی آواز ضمیمہ اور تجلی اشرفیہ مبارکپور گلدستہ نعت از مولانا عبدالحئی اشرف جس پر تقریظ مولانا امام الدین قادری نے لکھی ہے۔

# ہدایات برائے عامل

عملیات کی دنیا میں قدم رکھنے سے قبل عامل کیلئے مندرجہ ذیل صلاحیت کا حامل ہونا ضروری ہے۔

۱۔ ابجد سے واقفیت ضروری ہے تاکہ اسم، آیت اور عبارات مطلوبہ سے اعداد نکال سکیں۔

۲۔ نجوم وکواکب کا علم بھی ضروری ہے تاکہ بوقت ضرورت ساعات کو مدنظر رکھا جا سکے۔

۳۔ جنتری دیکھنے کی صلاحیت ہو اور سعد ونحس ساعات سے واقفیت ہو

## شرائط جو اعمال کیلئے ضروری ہیں

۱۔ صفائی ظاہر و باطن (۲) طہارت کاملہ (۳) صدق نیت (۴) صدقہ وخیرات (۵) نفور صحبت اشرار وگریز اختلاط اغنیاء وامراء (۶) کثرت استعمال اشیاء خوشبودار وعطریات (۷) ترک استعمال بوئے بد مثل حقہ، پیاز، لہسن وغیرہ (۸) بخور خوشبودار بوقت عمل مثل لوبان، عود، عنبر، مشک (۹) خلوت وتنہائی (۱۰) خلوص قلب (۱۱) خشوع وخضوع (۱۲) مطلب ومطلوب (۱۳) توجہ تام (۱۴) اکل حلال (۱۵) صدق مقال (۱۶) احتراز واحتیاط امور غیر مشروع سے (۱۷) قلت طعام قلت کلام اور قلت منام کی عادت (۱۸) قرأت ودرود شریف اول وآخر دعاء کے بحساب عشر مقدار اعداد دعا برعایت عدد طاق کے



(۱۹) آیات ودعاء کے معنی پر عبور رخانہ پُری اوفاق حسب اصول اور سب خانے برابر یکساں رہیں (۲۰) کثرت قرأت استغفار، درود شریف، کلمہ طیبہ بلاقید وقت وتعداد کے (۲۱) اگر اول وآخر میں تین روزہ نہ رکھ سکے تو ایک ہی روز اول وآخر رکھے (۲۲) دعا کے اوقات کا زیادہ تر خیال رہے۔ خاص کر آخر شب اور سحر کو ہاتھوں سے نہ جانے دے (۲۳) جن اعمال میں شرائط سیارگان اور ساعت کی قید نہیں ہے انہیں ضرور ہے کہ ابتدا عمل کی عروج ماہ شب پنجشنبہ یا روز پنجشنبہ خواہ شب جمعہ یا روز جمعہ سے کرے۔ (۲۴) تمامی اوقات میں ضروری ہے کہ سب سے اول اربع عناصر کا عمل کر لیا جائے اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ تعویذ کو موافق تعداد اعداد اس کے بموجب شرائط کے لکھکر اس کے چار حصے کرلے اول حصہ کو آگ میں جلا دے دوسرے حصہ کو ندی یا نہر کے کنارے دفن کردے تیسرے حصہ کو آب رواں میں چھوڑ دے چوتھے حصہ کو اشجار ثمردار شیریں آویزاں کردے۔ پھر اس کے بعد دو تعویذ اور لکھے ایک اپنے پاس اور دوسرا تکیہ میں رکھے۔ یہ عمل بروز پنجشنبہ عروج ماہ میں ہونا چاہیے۔

# لوازمات نقوش

نقوش کے لوازمات میں قلم سیاہی اور بخورات اس کے ساتھ کتابت کی شرائط اور آداب کا جاننا نہایت ضروری ہے۔

۱۔ قلم: قلم کو حلال ہدیہ سے خریدنا چاہئے۔ یہ کوشش کرنی چاہئے کہ ہر

عمل کے لئے نیا قلم چھیلا جائے ۔ یا نیا قلم لیا جائے جس سے پہلے کچھ نہ لکھا گیا ہو ۔ بعض لوگ یہ کرتے ہیں کہ سعد اعمال کیلئے الگ قلم رکھتے ہیں اور نحس اعمال کیلئے الگ ۔

قلم کو تراشنے کا طریقہ یہ ہے کہ اول و آخر تین مرتبہ درود شریف پڑھیں بعد ازاں پانچ مرتبہ اقراء وربک الاکرم الذی علم بالقلم علم الانسان مالم یعلم پڑھیں اور قلم کو تراشیں ۔ اگر قلم اعمال خیر اور حب کیلئے ہے تو قلم کا رخ اپنی طرف کر کے تراشیں اور اگر اعمال غضب کیلئے ہے تو اپنی طرف سے اس کا رخ دوسری طرف کر کے چھیلیں اور قلم زمین پر نہ رکھیں جبتک کہ نقش تمام نہ ہو جائے ۔ جس وقت قلم بنائیں تو زبان سے کہیں یا مستعان اقض حاجتی اور جب قلم بن جائے تو اولاً ابہام کی انگلی کے ناخن یا کف دست پر ذیل کا کلمہ لکھیں ۔

| | |
|---|---|
| اگر قمر برج آتشی میں ہو تو لکھے | اھطمفشذ |
| اگر قمر برج بادی میں ہو تو لکھے | یومن کیتض |
| اگر قمر برج آبی میں ہو تو لکھے | خرمن قشظ |
| اگر قمر برج خاکی میں ہو تو لکھے | وحل برحیتغ |

حقیقت یہ ہے کہ اس قلم سے جو کچھ لکھا جائے گا اس کا نتیجہ لازماً ظاہر ہوگا اور جو بات ہوگی وہ تیزی سے قبول ہوگی

۲ ۔ سیاھی ۔ سیاہی کے لئے یاد رکھئے کہ دو قسم کی سیاہی تعویذات



کے لکھنے میں کام آتی ہے ۔ ایک سرخ دوسری سیاہ ۔ سرخ رنگ زعفران سے حاصل کرتے ہیں اعمال خیر کیلئے مفید ہے ۔ اعمال غضب کیلئے کالی روشنائی کا استعمال مناسب ہے ۔

۳ ۔ کاغذ ۔ کاغذ رنگ کے لحاظ سے انتخاب کیا جاتا ہے اور یہ رنگ کواکب کے متعلق رنگوں سے لئے جاتے ہیں ۔ اعمال خیر کے لئے سفید کاغذ اور اعمال شر کیلئے سنہرا کاغذ اور اعمال غضب کیلئے سرخ نیلا اور ملے جلے رنگوں والا کاغذ خواہ یہ کاغذ کے ایک ہی طرف ہو ۔ ابرقی کاغذ سفید ہوتا ہے ۔

۴ ۔ کپڑا ۔ نقوش جس کپڑے میں لپیٹا جائے وہ کواکب کے موافق رنگ کا ہوتا ہے اور اگر طالب و مطلوب یا بصورت عداوت طرفین کے پہنے ہوئے کپڑے میں لپیٹا جائے تو مناسب ہے ۔

۵ ۔ بخور ۔ بخور اس ستارے کا جلائیں جو عمل کے موافق ہو جس ساعت میں کام کر رہے ہیں ۔ بخور سے روحانیاں متوجہ ہوتے ہیں ۔ اور ماحول اس لوح یا نقش سے سازگار ہو جاتا ہے ۔

بخور یہ ھیں :۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زحل کا | سیر | - | زہرہ کا | زعفران |
| مشتری کا | حب الفار | - | عطارد کا | مصطگی |
| شمس کا | عود | - | قمر کا | لوبان |

# نقش کے اقسام اور اسکی اہمیت

نقش تعویذات کی اہمیت اپنی جگہ مسلم ہے۔ شیخ نظام یمنی مصنف لطائف اشرفی لکھتے ہیں کہ میں نے اپنی عمر دعوت تکبیر تعویذات میں صرف کی اور سب کا تجربہ کرنے کے بعد جو حضرت سید اشرف جہانگیر سمنانی سے سیکھا۔ ایک رسالہ میں تحریر کیا جس کا نام کنز الاسرار ہے۔ بعض مشائخ نے ان علوم کی طرف توجہ نہیں کی۔ حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی شیخ محی الدین ابن عربی اور امام غزالی وغیرہ کو ان میں بہت دخل تھا امام غزالی فرماتے ہیں کہ حق سبحانہ' نے حروف کے اثرات مجھ پر منکشف کئے جس سے مجھ کو قسم قسم کے علوم حاصل ہو گئے۔

حضرت قدوۃ الکبریٰ سید اشرف جہانگیر اپنے اصحاب کو ان اعمال کی بہت کم اجازت دیتے تھے اور کہتے تھے " ارباب دل کو اس سے بہتر کام درپیش ہیں۔ جس طالب نے دریائے توحید میں غوطہ لگایا۔ اس کو ان چیزوں کی کیا ضرورت۔ البتہ ان اعمال کی حاجت اس شخص کو ہے جو مقتدا بننا اور جمعیت حاصل کرنا چاہتا ہو۔ اگلے وقتوں کے بزرگ اسمائے الٰہی کی زکوٰۃ دوسری مصلحتوں سے دیتے تھے لیکن اس زمانہ کے لوگوں نے ان اسماء کو جمعیت حاصل کرنے کا ذریعہ بنایا اور یہ بہت برا کام ہے۔ بہرحال درویش ان اسرار سے خالی نہیں اور جوہری کی دوکان پر ہر قسم کے جواہر موجود ہوتے ہیں۔



علم اللواح اور اثرات اعداد میں خزانے پوشیدہ ہیں۔ اعداد و حروف کا علم بہت قدیم ہے ان میں اتنی خاصیتیں ہیں کہ بیان نہیں کی جا سکتیں صرف خاصان خدا ہی ان قوتوں کا اندازہ کر سکتے ہیں چشم بینا کا تو ذکر ہی کیا وہ پس پردہ سب کچھ دیکھ لیتی ہے البتہ اس میدان میں قدم رکھنے والے اور محنت کرنے والے حضرات جب تحریر کریں گے تو وہ اپنی آنکھوں سے اس کے فوائد مرتب ہوتے ہوئے دیکھ لیں گے۔ واللہ الموفق

حضرت انسان کی یہ فطری کمزوری ہے کہ اس میں صبر و شکر کا مادہ بہت کم ہے۔ اسلئے اسلام نے اپنے بندوں سے استعانت طلبی کے دو راستے صبر و صلوٰۃ بتائے ہیں۔ صبر کو صلوٰۃ پر مقدم رکھا ہے اور اس کے ساتھ اللہ نے اپنے بندوں سے مزید وعدہ فرمالیا ہے کہ ہم صبر کرنے والوں کے ساتھ ہیں لیکن انسان بے چین رہتا ہے۔ ایسے میں اس کو اعمال تعویذات دی جاتی ہیں تاکہ اس کو سکون حاصل ہو اور یہ ایک احسن کام ہے اور اس سے لوگوں کا بھلا ہوتا ہے اور ان کا ایمان کمزور نہیں ہوتا۔

نقش لکھنے والا نماز پنجگانہ کا پابند ہو، شریعت و طریقت کے اصول کی پیروی کرتا ہو، عقیدہ درست ہو، جس سے نقش کی تاثیر دوگنا ہو جاتی ہے۔

**نقش کے اقسام** : نقش دو قسم کے ہوتے ہیں ۱۔ طبعی ۲۔ وضعی

۱۔ طبعی نقش وہ ہوتا ہے جس میں اعداد طبعی ہوں۔ ایک سے شروع ہوکر کل خانوں کی تعداد کا عدد آخر ہو۔ مثلاً مثلث طبعی وہ ہوگی جسمیں ایک سے نو ہندسے ہوں اور میزان ہر طرف سے اسکی پندرہ ہوں۔

۲۔ وضعی نقش وہ ہوتا ہے جو کسی اسم یا آیت یا عزیمت کے اعداد کی جمع لیکر مقصد کے مطابق نقش بھرا جائے۔ اس میں تعداد طبعی سے زیادہ ہوں گی۔

نقش طبعی

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

نقش وضعی

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |

## تعویذات کے اقسام

:۔ تعویذات چار قسم کی ہوتی ہیں
۱۔ آتشی ۲۔ بادی ۳۔ خاکی ۴۔ آبی

۱۔ آتشی :۔ مثلث کی سمت مشرق ہے، مزاج آتشی ہے یہ تعویذ برائے ہلاکت، بیمار کرنا، خرابی و تباہی اور تفرقہ میں کام دیتی ہے اسلئے جب بھی ایسا مقصد ہو آتشی سے نقش پُر کیا جاتا ہے اور منہ مشرق کی طرف رکھا جاتا ہے مثلاً یہ تعویذ۔

آتشی

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |



۲۔ بادی۔ مثلث کی سمت مغرب سے تعلق رکھتی ہے۔ مزاج اس کا بادی ہے۔ برائے فتوحات حاجات، ترقی درجات وغیرہ کے لئے یہ کیا جاتا ہے۔ اس کے لکھتے وقت منہ مغرب کی سمت کیا جاتا ہے۔

بادی

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

۳۔ خاکی۔ خاکی کی سمت جنوب سے متعلق ہے۔ مزاج اس کا خاکی ہے۔ برائے خروج زبان بندی خواب بندی، دل بندی، گوش بندی سخن بندی، سحر وجادو کو دور کرنا کسی امر کی قائمی حصول کیلئے اسے پُر کرتے ہیں اور منہ جنوب کی طرف رکھتے ہیں۔

خاکی

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

۴۔ آبی۔ آبی مثلث شمال سے متعلق ہے۔ مزاج اس کا آبی ہے۔ برائے محبت، شفائے امراض، دردزہ، قضائے حاجات کے لئے اس کو پُر کرتے ہیں۔ لکھتے وقت منہ شمال کی طرف ہونا چاہیے۔

آبی

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |




**احتیاط :-** یہ لازم ہے کہ ایسا دن انتخاب کیا جائے کہ رجال الغیب سے نہ پڑیں حکماء نے اسے ایک مثلث کی شکل دیکر بہ لحاظ عناصر خانوں کو بیان کیا ہے۔

## نقوش کا طریقہ استعمال

۱۔ اگر نقش خاکی ہے۔ کوئی شخص اس کا استعمال کرنا چاہے تو پہلے اسکی زکوٰۃ ادا کرے۔ اگر کسی نیک مقصد کیلئے ہو نقش کے اعداد پاک زمین پر یا پاک ریت پر انگلی سے لکھیں اور مٹائیں۔ ہر روز ایسا ہی کریں۔ یا کاغذ پر لکھ کر جاری پانی میں ڈالیں۔ نقش خاکی کو پانی میں ڈالنے پر کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

۲۔ اگر نقش آبی ہے اور کوئی شخص چاہے کہ اسکی زکوٰۃ کرے یا کسی نیک کام کیلئے عمل کرے تو نقش لکھ کر آب رواں میں ڈالے۔ اگر حب کیلئے ہو تو پلانا چاہئے یا اس نقش کو پانی کے برتن کے نیچے رکھے۔

۳۔ اگر نقش بادی ہو اور عمل عداوت کیلئے ہو خار دار درخت یا کڑوے پھل کے درخت مثل نیم کے اوپر لٹکاتے ہیں۔ اگر حب کے لئے ہو تو میوہ یا کسی میٹھے پھل کے درخت پر لٹکاتے ہیں تاکہ





ہوا سے ہلتا رہے۔ اگر عمل سرگردانی دشمن کیلئے ہے تو نقوش کو صحرا میں کسی بلند جگہ پر جا کر اڑاتے ہیں۔

۴۔ اگر نقش آتشی ہو اور اگر کوئی حاجت درکار ہو تو اسے آگ میں ڈالتے ہیں۔

## نقش بھرنے کے اصول

۱۔ نقش بھرنے سے پہلے نہا کر کپڑے بدل لیں۔ درمیان نماز اشراق اور چاشت آسمان کے سائے میں ننگے سر بھریں۔ کسی انسان کا سایہ پڑے نہ کسی سے بات چیت کریں۔ اگر بتی اور لوبان سلگائیں۔ زمین پاک ہو قبلہ رُخ دوزانو بیٹھ کر بھریں۔ اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھ کر نقش پر دم کر دیں۔ اس کو باندھ لیں۔ نقش کو مشک و زعفران اور گلاب کی روشنائی سے بھریں۔ نقش صرف نوچندی جمعرات یا اس کی صبح کو جمعہ کے دن لکھ سکتے ہیں۔ کسی دوسرے دن نہیں لکھ سکتے ہیں تعویذ مکمل کر کے ۸ ماشہ چاندی کی خول بنوا کر اسمیں بھر دیں اور اپنے داہنے بازو پر باندھیں اس میں کثرت سے عطر لگایا کریں۔

**پرہیز :-** تعویذ باندھے ہوئے عورت کی سوری (زچہ خانہ) میں نہ جائیں اور نہ مردہ کو چھوئیں اور نہ عورت کے ساتھ خلوت۔ ورنہ اثر ختم ہو جائے گا۔

۲۔ مثلث میں ۱۲ سے طرح دیکر مثلث سے بھرنا چاہئے۔ اگر ایک سے رہو

توخانہ ۷ دو ہو تو خانہ ۴ میں اضافہ کیا جائے۔

مربع میں تیس سے طرح دیکر ربع سے بھرنا چاہئے۔ اگر ایک کسر ہو توخانہ ۱۳ میں۔ دو ہو تو خانہ ۹ میں اور تین ہو تو خانہ ۵ میں ایک ایک عدد اضافہ کریں۔

مخمس میں ساٹھ سے طرح دیکر خمس سے بھرنا چاہئے۔ ایک کسر ہو توخانہ ۲۱۔ دو ہو تو خانہ ۱۶ میں تین ہو تو ۱۱ چار ہو تو چھٹے خانہ میں اضافہ کرکے نقش پورا کرے اور اشعار ان سبھوں کی اسطرح ہے۔

دو اسپ پیادہ و دو فرزین
از گاہ پیادہ و دو اسپ است

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۲۵ | ۱ | ۷ | ۱۳ |
| ۲ | ۸ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۱ |
| ۱۵ | ۱۶ | ۲۲ | ۳ | ۹ |
| ۲۳ | ۴ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۷ |
| ۶ | ۱۲ | ۱۸ | ۲۴ | ۵ |

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |



# حروف تہجی کے اعداد

اوپر بیان کیا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے نام یا کسی دعا سے نقش پُر کرتے وقت اس کے اعداد بحساب ابجد نکالے جائیں۔ حروف تہجی کے مقررہ حروف و اعداد مندرجہ ذیل ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| د ۴ | ج ۳ | ب ۲ | ا |
| ح ۸ | ز ۷ | و ۶ | ہ ۵ |
| ل ۳۰ | ک ۲۰ | ی ۱۰ | ط ۹ |
| ع ۷۰ | س ۶۰ | ن ۵۰ | م ۴۰ |
| ر ۲۰۰ | ق ۱۰۰ | ص ۹۰ | ف ۸۰ |
| خ ۶۰۰ | ث ۵۰۰ | ت ۴۰۰ | ش ۳۰۰ |
| غ ۱۰۰۰ | ظ ۹۰۰ | ض ۸۰۰ | ذ ۷۰۰ |

مثلاً کسی شخص کو اسم لطیف پڑھنا ہے یا اس کا نقش پُر کرنا ہے تو بحساب ابجد اعداد اس طرح حاصل کیے جائیں۔

ل ط ی ف
۳۰ ۹ ۱۰ ۸۰ } ۱۲۹

# طریق التزام رجال الغیب

حضرت مخدوم سلطان سید اشرف جہانگیر سمنانی قدس سرہٗ فرماتے ہیں طائفہ صوفیہ روزمرہ رجال الغیب سے التزام توجہ کرنا ہے کیونکہ یہ ان کی مہمات سے ہے۔ وہ ان کو اپنا پشت پناہ تصور کرتے ہیں اور اپنی مہمات میں ان کی استمداد کے خواہاں رہتے ہیں۔ ہر صبح بعد اوراد و وظائف دائرہ رجال الغیب دیکھنا چاہیئے۔ وہ جس سمت ہو اس طرف دل کو متوجہ کر کے یہ کہنا چاہیئے۔ بارواح المقدسہ یا رجال الغیب۔ اَعِیْنُوْنِیْ بِقُوَّۃٍ وَالْنَظُرُوْنِیْ بِنَظْرَۃٍ بعدازاں اپنی پشت کو انکی جانب کرے اور صدق دل سے ان کو اپنا پشت پناہ تصور کرے۔ ہر روز یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد پورا ہوگا سفر و حضر میں اگر رجال الغیب کا سامنا مکروہ ہے اور باعث زیاں در ان کا پشت پر ہونا مبارک ہے مثلاً قمری مہینے کی ۱۳، ۱۹، ۲۷، ۴ کو رجال الغیب مغرب میں رہتے ہیں انکی تاریخ میں مغرب کیجانب سفر سے اجتناب کرے اور مشرق کی جانب جانا مبارک ہے کیونکہ رجال الغیب پشت پر ہوں گے۔






# حل المشکلات

اس باب میں اعمال و تعویذات کے ایسے جامع طریقے دیئے گئے ہیں جن کو حسب ضرورت ڈھالا جا سکتا ہے۔ وہ ہر مشکل میں کام آسکتی ہیں۔

## اسمائے حسنیٰ سے طلب حاجات

### حاجتمند کیلئے ایک سہل اور مجرب نسخہ

ہر حاجت کیلئے یہ ہے کہ اپنی حاجت کے مطابق اسمِ الٰہی کا انتخاب کرے۔ یہ دس اسماء ہر حاجت کیلئے کفایت کرتے ہیں۔ ورد کرتے وقت لفظ "یا" کا اضافہ کریں۔

| نمبر شمار | اسماء | تعداد | حاجت | دن مقررہ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | کَافِی | ۱۱۱ | کفایت مہمات دنیوی اور تحفظ کیلئے | بدھ |
| ۲ | غَنِیٌّ | ۱۰۶۰ | برائے دولت | جمعرات |
| ۳ | فَتَّاحُ | ۴۸۹ | فتوحات کے لئے | ہفتہ |
| ۴ | رَزَّاقُ | ۳۰۸ | رزق و ملازمت کیلئے | جمعہ |
| ۵ | وَدُوْدُ | ۲۰ | محبت و تسخیر کیلئے | جمعہ |
| ۶ | لَطِیْفُ | ۱۲۹ | اقربا امراء کی مہربانی کیلئے | جمعرات |
| ۷ | وَاسِعُ | ۱۳۷ | ترقی مرتبہ و ترقی رزق کیلئے | بدھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۸ | شَهِيدُ | ۳۱۹ | ہیبت اور وقار کیلئے | منگل |
| ۹ | شَافِي | ۳۹۱ | شفائے امراض کے لئے | بدھ |
| ۱۰ | نِعْمَ الْمَوْلیٰ وَنِعْمَ النصیر | ۸۲۴ | حاجات میں مدد اور رہنمائی کیلئے | اتوار |

## عمل حَلّ المشکلات

يَا فَتَّاحُ الَّذِیْ فَتَحَ كُلَّ اَبْوَابٍ ۔ ایکسو گیارہ بار اول آخر درود شریف ۱۱۔ ۱۱۔ بار پڑھے ۳ یا ۷ دن میں ورنہ زیادہ سے زیادہ ۲۱ روز میں مقصد پورا ہو۔ اس کے لئے وقت بعد نماز عشاء بہتر ہے۔

## نقش برائے حصولِ مُدّعا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۹ | ۱۸۳ | ۱۷۹ | ۱۷۶ |
| ۱۸۰ | ۱۷۵ | ۱۷۰ | ۱۸۲ |
| ۱۷۴ | ۱۷۷ | ۱۸۵ | ۱۷۱ |
| ۱۸۴ | ۱۷۲ | ۱۷۳ | ۱۷۸ |

اس تعویذ کو مشک و زعفران سے یا روشنائی سے لکھ کر گلے میں ڈالا جائے یا دیوار پر لٹکایا جائے۔

## مشکل کاموں کے انجام کیلئے

جب کوئی مشکل درپیش آئے تو اس دعا کو تین روز موافق شرائط کے ۶۹ بار ہر روز پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِمُحَمَّدٍ وَّرِفْعَتِهٖ وَبِصِدْقِ اَبِیْ بَكْرٍ وَخِلَافَتِهٖ وَبِعَدْلِ عُمَرَ وَصَلَابَتِهٖ وَبِحَيَاءِ عُثْمَانَ وَسَخَاوَتِهٖ وَبِعِلْمِ عَلِیٍّ وَشُجَاعَتِهٖ وَبِشَرَفِ فَاطِمَةَ وَبَنِيْهَا



وَبِسَخَاوَةِ الْحَسَنِ وَرُتْبَتِهٖ وَبِشَهَادَةِ الْحُسَيْنِ وَغُرْبَتِهٖ اَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ يَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ

## حلّ المشکلات اور ہر طرح کے بخار کیلئے تعویذ

واسطے مشکلات آسان ہونے حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ کو چار سو پچاس دفعہ کو ورد دعا کو سات دفعہ پڑھے وہ مشکل انشاء اللہ آسان ہو جائے گی۔ منجملہ ان چیزوں کے جو بخارات کے دور کرنے کو مفید ہیں۔ اس جدول پر آیتہ شریفہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶۸۱ | ۶۷۴ | ۶۷۹ |
| ۶۷۶ | ۶۷۸ | ۶۸۰ |
| ۶۷۷ | ۶۸۲ | ۶۷۵ |

## نقش برائے حل المشکلات

## برائے حل المشکلات

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا قُدُّوْسُ الطَّاهِرُ مِنْ كُلِّ سُوْءٍ وَلَا شَیْءَ يُعَادِلُهٗ مِنْ خَلْقِهٖ بِلُطْفِهٖ يَا قُدُّوْسُ۔ ہر مرض کے لئے مجرّب ہے۔

## برائے حل المشکلات

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۸ | ۳ |
| ۲ | ۶ | ۷ |
| ۹ | ۱ | ۵ |

## حلِ مشکلات اور رزق میں کشادگی :-



## دائمی عزت کا حصول اور حلِ مشکلات

شر اور سختیوں سے بچنے کا ارادہ کرے تو اس کو چاہئے کہ تجدید وضو کر کے دو رکعت نماز نفل ادا کرے پھر پورے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم چار سو مرتبہ پڑھے پھر اَلَّذِیْنَ قَالَ لَهُمُ النَّاسُ اِنَّ النَّاسَ قَدْ جَمَعُوْا لَكُمْ فَاخْشَوْهُمْ



فَزَادَهُمْ اِيْمَانًا وَّقَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ۔ چار سو پچاس دفعہ اور اسی قدر درود شریف پھر اسی قدر یَا عَزِیْزُ۔ یَا کَافِیْ۔ یَا قَوِیُّ۔ یَا لَطِیْفُ پڑھے اور ہر صدی کے بعد تین مرتبہ یہ کہتا رہے۔ یَا عَزِیْزُ اَعِزَّنِیْ۔ یَا کَافِیْ اَکْفِنِیْ۔ یَا قَوِیُّ قَوِّنِیْ۔ یَا لَطِیْفُ اُلْطُفْ لِیْ فِیْ اُمُوْرِ كُلِّهَا وَالْطُفْ لِیْ فِیْ اُمُوْرِیْ۔ اور اپنی حاجات کو یاد کر کے دعا مانگے۔

## حلِ مشکلات کیلئے

جب کوئی مشکل پیش آوے تو چاہئے کہ بعد وضو کامل خلوت دو رکعت نماز پڑھے اور پھر یہ دعا بتعدادِ حروف ۲۱۹ بار پڑھے۔ اور سجدہ میں اپنی حاجت طلب کرے۔

اَللّٰهُمَّ یَا وَدُوْدُ۔ یَا وَدُوْدُ۔ یَا وَدُوْدُ یَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِیْدِ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ اَسْئَلُكَ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الَّذِیْ مَلَاَ اَرْكَانَ عَرْشِكَ وَبِقُدْرَتِكَ الَّتِیْ قَدَرْتَ بِهَا عَلٰی جَمِیْعِ خَلْقِكَ وَرَحْمَتِكَ الَّتِیْ وَسِعَتْ كُلَّ شَیْءٍ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ یَا غِیَاثُ اَغِثْنِیْ یَا غِیَاثُ اَغِثْنِیْ یَا غِیَاثُ اَغِثْنِیْ یَا مُغِیْثُ اَغِثْنِیْ یَا مُغِیْثُ اَغِثْنِیْ یَا مُغِیْثُ اَغِثْنِیْ۔ تین روز تک متواتر یہ عمل کرے۔

## نقش برائے حل المشکلات

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۶ | ۱۷۹ | ۱۸۳ | ۱۶۹ |
| ۱۸۲ | ۱۷۰ | ۱۷۵ | ۱۸۰ |
| ۱۷۱ | ۱۸۵ | ۱۷۷ | ۱۷۴ |
| ۱۷۸ | ۱۷۳ | ۱۷۲ | ۱۸۴ |

**حلّ المشکلات** جب کوئی مشکل درپیش ہو تو بعد نماز عشاء ذیل کی دُعا گیارہ سو مرتبہ پڑھیں۔ اوّل و آخر درود شریف :- وَاللّٰہُ غَالِبٌ عَلٰی اَمْرِہٖ ۔ ۲ـ یَالَطِیْفُ ۴۰ یوم تک پڑھیں۔ ۳ـ یَاحَنَّانُ یَامَنَّانُ پانچسو ایک بار بعد نماز عشاء اوّل و آخر ایک ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھکر سجدہ میں سر رکھ کر اللہ سے مشکل آسان ہونے کی دُعا کریں۔

## نقش برائے اعمال حُب و تسخیر

**برائے حُب** نمبر یہ نقش لکھ کر زمین میں دفن کردیں اوپر سے سوئی چبھودیں۔

کھیٰعٓ ص
کھیٰعٓ ص

ع ۱۲۵ ۶ ۲ ۲ ع ع ع

۴۰ یوم مطلوب کو پلائیں
مرغی کے انڈے میں رکھکر چولھے میں دفن کریں۔



۱۱/۱۱/۸۶۸ ۹۶۹ ۹۱۷ طہ فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں
طالب اپنے داہنے بازو پر باندھے۔

**نقش برائے حُب** طالب اپنے بازو پر باندھے۔

۲ ء ۳ م ط ۱۵۵۱۵۸۵ ع

العجل العجل العجل فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں
مذکورہ نقش کو طالب اپنے داہنے بازو پر باندھے۔

**نقش برائے حُب**

کسی پھل دار درخت میں لٹکائیں

۷۸۶

| | |
|---|---|
| حضرت جبرئیل علیہ السلام | حضرت میکائیل علیہ السلام |
| حضرت ابوبکر صدیق | حضرت عمر فاروق |
| لا الٰہ الا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ<br>الحب فلاں بن فلاں<br>علیٰ حب فلاں بنت فلانۃ | |
| حضرت علی | حضرت عثمان |
| حضرت عزرائیل علیہ السلام | حضرت اسرافیل علیہ السلام |

نوٹ :- عامل حضرات حب کے تعویذات جائز صورت میں لکھیں۔ ورنہ اس کا اثر اُلٹا بھی ہو سکتا ہے۔

## دیگر برائے حب

جب یہ دعا چینی کی طشتری میں لکھ کر زعفران مشک گلاب سے لکھ کر مطلوب کو پلائیں۔ دُعا یہ ہے —— یَا صَمَدُ بِغَیْرِ سِبَبِہٖ فَلَا شَیْأً کَمِثْلِہٖ یَا صَمَدُ بِغَیْرِ سِبَبِہٖ فَلَا شَیْأً کَمِثْلِہٖ الْحُبُّ فُلَانْ بِنْ فُلَانْ علی حب فلاں بن فلاں ؕ

## برائے حب و محبت

فرمودہ جناب حضرت مولوی عبدالقدیر صاحب جلال پوری۔

چاہیکہ بروز جمعہ بعد نماز فجر اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف درمیان میں سورہ اذا جاء معہ ہر بار بسم اللہ کے ایک سو ایک بار عمدہ عطر حنا پر شروع ماہ کے اوّل جمعہ کو پڑھ کر دم کرکے لگا کر مطلوب کے پاس جائیں فریفتہ ہوجائے گا۔

**دیگر :**—— ماہ زوال کے اوّل اتوار کو اوّل و آخر درود شریف کے ساتھ ایک سو ایک بار سورۃ اذا جاء پڑھ کر عمدہ شیرینی پر دم کرکے کسی طرح سے مطلوب کو کھلائیں مطیع و فرمابردار ہوگا۔ اور بیچ میں فَسُبْحَانَ الَّذِیْ بِیَدِہٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ ؕ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ ؕ اسکو بعد نماز پڑھنا ہوگا اور یہ کہنا ہوگا کہ اللہ پاک اپنے کلام پاک کی برکت سے فلاں بن فلاں یا بنت فلاں کو مطیع کردے۔ آمین ثم آمین بجاہ المرسلین۔

(عطیہ حضرت قطب وقت مولانا عبدالقدیر جلال پوری)



**دیگر :**—— حسب اوقات ہر ماہ کی گیارہویں تاریخ کو مٹھائی عمدہ منگا کر حضرت بڑے پیر صاحب کو فاتحہ دیں اور ان سے التجا کریں کہ فلاں بن فلاں کے قلب میں مری الفت پیدا ہوجائے۔ اور مرے حال پر کرم فرمائیں توجہ ہوجائے کہ مرا فلاں مقصد برآ ہوجائے اور اس وقت تک ہر ماہ کی گیارہویں کو نذر دیتے رہیں کہ جب تک مقصد میں کامیاب نہ ہوجائیں۔

واسطے محبت کہ یہ نقش لکھ کر موم جامہ کرکے بازو پر باندھیں نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶۹۴ | ۶۹۵ | ۶۹۰ |
| ۶۹ | ۶۹۳ | ۶۹۷ |
| ۶۹۶ | ۶۹۱ | ۶۹۲ |

برائے حب اکسیر ہے۔ اس نقش کو مرغی کے انڈے پر لکھ مطلوب کے مکان میں دفن کردیں۔ انشاءاللہ کامل اثر ہوگا نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا اللہ | ۹۶۸ | ۹۰۰۱۸ | ۹۷۱۷ |
| یا اللہ | ۹۶۸ | ۹۰۰۱۴ | ۹۶۸۷ |
| یا اللہ | ۹۶۸ | ۹۰۰۱۶ | ۹۶۸۷ |
| یا اللہ | ۹۶۸ | ۹۰۰۱[illegible] | ۹۶۲۱۷ |

الحب فلاں بنت فلاں علی حب فلاں بن فلاں

حب کے لئے آیۃ الکرسی معہ زکوٰۃ یہ کہ عشا کے فرض و سُنّت پڑھ کر قبل وتر دونوں زانوں بیٹھ کر ۴۱ بار آیۃ الکرسی بہ نیت حب پڑھیں اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اس طرح چالیس روز کریں اور صبح کی سُنّت پڑھ کر گیارہ بار آیۃ الکرسی اوّل و آخر درود شریف، زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ اس درمیان خدا چاہے تو آتش محبت مطلوب کے دِل میں بھڑک اُٹھے گی۔ اگر اس درمیان اثر نہ معلوم ہو تو فجر کے سنت و فرض کے درمیان گیارہ بار مع درود شریف کے پڑھا کریں انشاءاللہ ۲۱ روز میں مطلوب حاضر ہوگا۔ مگر تصور کے ساتھ پڑھ کے مطلوب کی جانب پھونک دیا کریں۔ مجرّب ہے۔

اس نقش کو گھول کر پلائیں محبّت ہوگی کوئی دن تاریخ مقرر نہیں ہے۔

۱ × ۲ کفا کفا صبراً ۱۷۲۱ الا الا الا ۱

---

## برائے حب

کئی بار کا تجربہ کیا ہوا۔ عروج ماہ میں اتوار کے روز طلوع آفتاب کے وقت لکھا جائے

عزمت یَا مَعْشَرَ الْاَرْوَاح وصَاحِبِ الشَّرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ جنود ابلیس خَاتَم سُلیمَانَ بن دَاؤدعَلَیْہِ السَّلَام وَبحق ھَارُوت وَمَاروت اِنْ ھُوَ اِلَّاذِکْرٌ لِّلْعَالَمِیْن فلاں بن فلاں نَام مطلوب مَعہ وَالِدَہٗ علیٰ بن فلاں نام طالب مع وَالدَہٗ



## برائے حب

اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف درمیان ۹۱ مرتبہ وَتَخْتِمُ عَلیٰ اَفْوَاھِہِمْ وَتُکَلِّمُنَا ایک ہفتہ تک مشک پر دم کرے دوسرے ہفتہ میں ایک چاول پان میں رکھ کر کھائے اور مطلوب سے بات کرے۔

### دیگر برائے حب

ایک عامل کو دیکھا کہ اس نقش کو لکھ کر پرندے کا نام لکھ کر درخت پر باندھ دیتے تھے۔ تو پرندے وہاں جمع ہوتے تھے ڈرانے سے بھی نہیں بھاگتے تھے اثر عمل کرنے سے ہوتا ہے۔ جب نقش کا زکوٰۃ ادا کیا جائے تاہم بغیر زکوٰۃ کے بھی کام دیتا ہے۔ ترکیب یہ ہے کہ جس دن چاند دیکھے اسی رات سے یعنی پہلی رات سے زعفران سے ۵۲ نقش پُر کریں اور بخور سلگائیں با طہارت قبلہ رخ ہو کر لکھیں پھر دوسری شب ایک زیادہ لکھّیں یعنی ۵۳ تیسری شب ۵۴، چوتھی شب کو ۵۵، پانچویں شب ۵۶، چھٹویں شب کو ۵۷، آٹھویں شب ۵۹ اور نویں شب کو ۶۰ نقش لکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس درمیان میں مطلوب حاضر ہو جائے گا۔

خدا نخواستہ اگر خاص اثر نہ ہوا تو جس ترتیب سے آپ نے نقش لکھّا ہے اسی ترتیب سے تمام نقش کی بتّی بنا کر روغن چنبیلی میں ترکر کے جلادیں بتّی کا منہ مطلوب کی طرف ہو جب تک بتّی جلتی رہے آپ اسے دیکھتے رہیں اور تصور مطلوب کا ہو کہ مطلوب کا دل مرے عشق میں جل رہا ہے۔ یہ خوب یاد رہے کہ نویں شب میں ۶۰ نقش لکھّا ہے

مطلب نہیں حاصل ہوا تو دسویں شب ۵۲ نقشوں کا فلیتہ بنا کر روشن کریں۔ دوسرے یں ۵۳ نقش کا تیسرے شب میں ۵۴ نقش کا اسی ترتیب سے جلائیں۔ جلاتے وقت یا نقش لکھتے وقت وہاں کوئی دوسرا آدمی نہ ہو۔ نقش لکھنے کا وقت سورج غروب ہونے کے بعد سے ۱۲ بجے تک ہے نقش مبارکہ یہ ہے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یحبونهم کحب الله | اکائل | ۲۱ | وبوش | ۱۶ | بکائل | ۲۳ |
| نام مطلوب بن والدہ محبت نام طالب بن والدہ | لکائل | ۲۲ | کوش | ۲۰ | حیائل | ۱۸ |
| والذین آمنوا اشد حبا لله | زیائیل | زیائل | وکوش | ۲۴ | طیائل | ۱۹ |

## دیگر برائے حب

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ يَا غَفُوْرُ يَا غَفُوْرُ اَلِفْ مِيْم عَيْن ن ح ح جِيْم ج ميم الف عَيْن بحرمت خواجہ میر سیّد اشرف جہانگیر سمنانی قدس سرہ بحق كٓهٰيٰعٓصٓ ۠ حٰمٓ عٓسٓقٓ بحق يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللهِ وَالَّذِيْنَ آمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللهُ يا مقلِّبَ القلوب والاَبْصَار بلطفی یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود

یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود
یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود



یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود یا بدوح یا بدوح
یا بدوح یا بدوح یا بدوح یا بدوح یا بدوح
یا بدوح یا بدوح یا بدوح یا بدوح یا بدوح
یا بدوح یا بدوح یا بدوح یا بدوح یا بدوح

یا بدوح ۷۸۶ یا قیوم

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم | الله | الرحمن | الرَّحِیم |
| الرحیم | الرحمن | الله | بسم |
| الله | بسم | الرَّحیم | الرَّحمٰن |
| الرحمٰن | الرحیم | بسم | الله |

یا الله یا رحمٰن یا رحیم یا حیّ

فلاں بن فلاں کے دل کو موم دل کرو یا رسول تو م آپ کے قدم پاک سے پتھر ہوا ہے موم ___ بحق كٓهٰيٰعٓصٓ بحق حٰمٓ عٓسٓقٓ بحق طٰهٰ ویٰسین وجمیع قران مجید یا الله بحرمت ان آیاتِ قرآنی و ان نقوش و دعاؤں کے فلاں کو بے تاب و بے قرار کر دے۔ یا الله یا رحمٰن یا رحیم بحرمت آقا و مولا محمد رسول صلی الله علیہ وسلم بحق لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَ اَهْلِ بَيْتِهٖ اجمعين بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۵

## دیگر

اگر کوئی شخص جائز محبت کے لئے مؤثر عمل چاہتا ہو تو سات روز

تک روزہ رکھے دودھ اور چاول سے افطار کرے۔ نمکین چیز نہ چکھے۔ اور ایک لاکھ ستر ہزار مرتبہ لفظ اَلَسمَ پڑھے۔ اور اوّل و آخر ہر روز سات سات مرتبہ بحرمتِ یوسف علیہ السّلام پڑھ لیا کرے۔ ساتویں دن مصری کے سات چھوٹی چھوٹی ڈلیوں پر دم کرے مطلوب کو جائز محبت کے واسطے کسی طور سے کھلائیں۔ اگر ایک ڈلی بھی کھالیوے تو شیفتہ و فریفتہ ہو کر تابعدار ہو جائے۔ مگر یہ خیال رہے کہ ناجائز کے لئے ہرگز نہ کرے ورنہ خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ یہ عمل رات کو پڑھا جائے گا۔ پڑھتے وقت عامل سِلا ہوا کپڑا نہیں پہن سکتا ہے۔ جگہ پاک و صاف ہو۔ سامنے ایک سفید رکابی رکھے اور اس میں گلاب پھول رکھے اور نظر اسی پر جمائے رکھے۔

## دیگر برائے حب

ترکیب یہ ہے ذوجدین کے کسی مہینہ کی پہلی تاریخ سے شروع کریں اس کا حساب یونانی سنہ سے کیا جائے گا اور روزانہ ۲۰۰ مرتبہ یہ عمل ۱۷ روز تک پڑھے انشاء اللہ مطلوب مہربان ہو۔ ترک حیوانی پرہیز کی ضرورت نہیں بعد نماز عشاء پڑھے عمل یہ ہے

"اللہ حصار من صد ر محمد مصطفیٰ پشت من
علی۔ راست من حسن۔ چپ من حسین تقل
کردم ومھر کردم برقلب فلاں بن فلاں
بحق یاودو یاودود یاودود بحق لآ اِلٰہَ
اِلَّا اللہ محمد رّسول اللہ ——"



محبت کے واسطے لکھ کر اوّل سات روز تک پتھر کے نیچے دابے بعد میں بازو پر باندھے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٩٦ | ١٩٩ | ٢٠٢ | ١٨٩ |
| ٢٠١ | ١٩٠ ، ٢٤ | ٢٣ ، ١٩٥ ، ١٨ | ٢٠٠ |
| | ١٩ | ٢٢ | ٢٥ |
| ١٩١ | ٢٠٤ ، ٢٦ | ٢٠ ، ١٩٧ ، ٢١ | ١٩٧ |
| ١٩٨ | ١٩٣ | ١٩٢ | ٢٠٣ |

الحب .......... ابن .......... مطلوب را برائے ......
ابن ........ مسخر کردیم منقاد و مسخر گردید
روز حاضر آید و والھآنہ رضائے طالب جوید العجل
العجل العجل الساعتہ الساعتہ الساعۃ الوحا الوحا
بحق طٰہٰ و یٰسین ن و ص بحق یا بدوح فسیکفیکھم
اللہ وھو السمیع العلیم بحق تعزت با لعزت
والعزت عزتک یا عزیز

## دیگر

نوچندی جمعرات کو صبح کو مشک زعفران سے پان پر لکھ

